لیو نے سر ہلا دیا۔ پچھلے چند دنوں سے وہ خاموش خاموش رہنے لگا تھا۔ چنانچہ ہم اس طرح اور اس حالت میں روانہ ہوئے کہ ہمارے پاس کچھ نہ تھا سوائے جسم کے کپڑوں کے، ایک قطب نما تھا، دو پستول تھے اور دو ایک ایکسپریس رائفلیں تھیں اور ان کے لئے کارتوس کے کوئی دو سو راؤنڈ تھے۔

یوں قدیم اور عظیم کور کے کھنڈرات تک کے سفر کی ہماری داستان ختم ہوتی ہے۔

---

بعد میں، ہم جن خطرات سے گزرے اور جن حادثات سے دوچار ہوئے کافی غور و خوض کے بعد میں نے انھیں یہاں حذف کرنا ہی مناسب سمجھا ہے۔ ان صفحات میں مَیں نے وہی واقعات بیان کئے ہیں جو بے مثال ہیں اور جن سے آپ کو، سب کو، دلچسپی ہو سکتی ہے اور وہ بھی اس لئے نہیں کہ میں اس داستان کو فوراً چھپوا دینا چاہتا ہوں۔ بلکہ اس خیال سے کہ ابھی چونکہ یہ واقعات میرے دماغ میں تازہ ہیں اور مجھے ان کی تفصیلات یاد ہیں تو انھیں صفحہ قرطاس پر بکھیر کر محفوظ کر لوں۔

رہی دوسری باتیں تو ان سے عوام کو دلچسپی نہیں ہو سکتی۔ وہ وہی ہیں جو وسطی افریقہ کے کسی بھی مسافر کو پیش آسکتی ہیں۔

چنانچہ اتنا بتا دینا کافی ہوگا کہ بڑی مشکلوں اور دقتوں کے بعد ہم دریائے زمباسی تک پہنچ گئے جو معلوم ہوا کہ اس جگہ سے جہاں ہم بلالی سے رخصت ہوئے تھے ایک سو ستر میل جنوب میں تھا۔

یہاں ایک وحشی قبیلے نے ہمیں پکڑ لیا اور ہم پورے چھ مہینے تک ان کی قید میں رہے کیونکہ ان لوگوں نے لیو کے جوان چہرے اور سفید بالوں کی وجہ سے ہمیں دیوتا یا فوق البشر سمجھ لیا تھا۔۔۔ آخر کار ہم ان وحشیوں کی قید سے فرار ہونے میں بڑی زحمتوں کے بعد کامیاب ہو گئے اور زمباسی کو عبور کر کے جنوب کی سمت چل پڑے اور بھٹکتے رہے یہاں تک کہ بھوک سے ہم جاں بہ لب ہو گئے اور تب خوش قسمتی سے ایک پرتگالی شکاری نے، جو ہاتھیوں کے ایک گروہ کا تعاقب کرتا ہوا بھٹک کر اس طرف آنکلا تھا، ہمیں دیکھا اور ہماری مدد کو دوڑا آیا۔ اس نے ہمارے ساتھ بڑا ہی دوستانہ سلوک کیا اور پھر بڑی دقتوں کا سامنا کرتے ہوئے اسی شکاری کی مدد سے آخر کار ڈیلو گا بے پہنچ گئے اور یہاں ہم کور کی دلدلوں سے نکلنے کے اٹھارہ انیس مہینے بعد پہنچے تھے۔

دوسرے ہی دن خوش قسمتی سے ہمیں ایک چھوٹا سا جہاز مل گیا جو کیپ سے انگلستان جا رہا تھا۔ ہمارے وطن تک کا سفر بے حد آرام دہ رہا اور وطن سے روانگی کے ٹھیک دو سال بعد ہم نے ایک

بار پھر ساؤتھ میٹسن کی بندرگاہ پر قدم رکھا۔

اس وقت میں یہ آخری سطور کالج کے اسی کمرے میں بیٹھا لکھ رہا ہوں جہاں ڈھائی سال پہلے میرا دوست ونسی مرنے سے پہلے وہ صندوق لے کر آیا کرتا تھا جس نے آخر کار ہمیں اس عجیب و غریب اور خطرناک مہم پر روانہ کر دیا تھا۔ میں یہ لکھ رہا ہوں اور لیو میری کرسی کے پیچھے کھڑا اور آگے کی طرف جھکا یہ تحریر پڑھ رہا تھا۔

چنانچہ جہاں تک آپ کا اور قارئین کا تعلق ہے یہ داستان یہاں ختم ہوتی ہے لیکن یہ داستان میرے اور لیو کے لئے کہاں اور کب ختم ہوگی یہ میں نہ جانتا ہوں اور نہ کہہ سکتا ہوں۔ آپ جانئے کہ جو داستان دو ہزار سال پہلے شروع ہوئی ہو وہ مستقبل بعید تک پھیل سکتی ہے اس مستقبل تک جس کے متعلق کوئی کچھ نہیں جانتا۔

---

کیا واقعی لیو اسی قالی قریط کا دوسرا جنم تھا جس کا ذکر سفال میں کیا گیا تھا؟ یا پھر لیو کی قالی قریط سے مشابہت ایشہ کو دھوکا دے گئی؟ اور ایک سوال اور — جنم جنم کے اس چکر میں کیا اسٹین، آمن ارتاس تھی؟ کیا آمن ارتاس نے اسٹین بن کر جنم لیا تھا؟ مناسب ہوگا کہ اس کا فیصلہ خود قارئین، جیسا مناسب سمجھیں کر لیں۔ میں تو بہر حال ایک فیصلہ کر چکا ہوں۔ یعنی یہ کہ لیو کو قالی قریط کے طور پر پہچاننے میں ایشہ نے کوئی غلطی نہ کی تھی۔

اکثر راتوں کو تنہا بیٹھا میں تصور کی نظروں سے انجانے مستقبل کے اندھیرے میں جھانکنے کی کوشش کرتا ہوں اور سوچتا ہوں کہ یہ عجیب و غریب ڈرامہ کب انجام کو پہنچے گا اس کا دوسرا ایکٹ کیسا ہوگا؟ یہ المیہ ہوگا یا طربیہ؟ اور یہ کہ جب پردہ اٹھے گا تو دوسرا ایکٹ کون سے پس منظر میں اور کہاں کھیلا جائے گا اور اگر ایسا ہوا، اور مجھے یقین ہے کہ ہوگا، تو پھر اس دوسرے اور آخری ایکٹ میں خوبصورت آمن ارتاس، فراعنہ کے خاندان کی وہ مصری شہزادی کون سا کردار ادا کرے گی اور کون سے روپ میں سامنے آئے گی؟

اور ایشہ —؟

وہ شاید پہلے سے زیادہ حسین ہوگی جیسا کہ اس نے کہا تھا؟

آمن ارتاس، قالی قریط اور ایشہ۔

اسٹین لیو اور ایشہ۔

محبت کی اس تکون کا انجام کیا ہوگا؟

خدا ہی بہتر جانتا ہے۔

لیکن اتنا تو میں بھی جانتا ہوں کہ قسمت کے لکھے کو کوئی نہیں مٹا سکتا۔ مجھے یقین ہے کہ اس عجیب ڈرامے کے دوسرے منظر پر سے پردہ اٹھے گا۔ کب اور کہاں؟ اس کا انتظار ہے۔



# ISHAA

(Novel)

by

**RIDER HAGGARD**

*Translated by*

***MAZHAR-UL-HAQ ALVI***







**EDUCATIONAL PUBLISHING HOUSE**

3108, Gali Vakil, Kucha Pandit, Lal Kuan, Delhi-6 (INDIA)
Ph: 23216162,23214465 Fax : 0091-11-23211540
E-mail :info@ephbooks.com, ephdelhi@yahoo.com
Website: www.ephbooks.com


978-81-8223-670-7